# الرسالہ

سرپرست
مولانا وحید الدین خاں

ہر آدمی اپنے گزشتہ کل کو کھو چکا ہے
کامیاب وہ ہے جو اپنے آج کو نہ کھوئے

جولائی ۱۹۸۴ء قیمت فی پرچہ — تین روپے شمارہ ۹۲

# تذکیر القرآن

## جلد اوّل

### سورۃ فاتحہ - سورۃ توبہ

قرآن کی بے شمار تفسیریں ہر زبان میں لکھی گئی ہیں۔ مگر تذکیر القرآن اپنی نوعیت کی پہلی تفسیر ہے۔ تذکیر القرآن میں قرآن کے اساسی مضمون اور اس کے بنیادی مقصد کو مرکز توجہ بنایا گیا ہے۔ جزئی تفصیلات اور غیر متعلق معلومات کو چھوڑتے ہوئے اس میں قرآن کے اصل پیغام کو کھولا گیا ہے اور عصری اسلوب میں اس کے تذکیری پہلو کو نمایاں کیا گیا ہے۔ تذکیر القرآن عوام و خواص دونوں کے لئے یکساں طور پر مفید ہے۔ وہ طالبین قرآن کے لئے فہم قرآن کی کنجی ہے۔

ھدیہ مجلّد: پچاس روپے


مکتبہ الرسالہ

سی - ۲۹ ، نظام الدین ویسٹ ، نئی دہلی ۱۳

اسلامی مرکز کا ترجمان

# الرسالہ

جولائی ۱۹۸۴
شمارہ ۹۲

سی-۲۹ نظام الدین ویسٹ - نئی دہلی ۱۱۰۰۱۳

## تعارفی سٹ

اسلام کے تعارف پر ہم نے پانچ کتابوں کا ایک سٹ تیار کیا ہے جو مدارس میں ابتدائی اسلامی تعلیم کے لئے بھی مفید ہے اور اسلام کے عمومی تعارف کے لئے بھی۔ یہ سٹ حسب ذیل ہے۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ سچا راستہ | دو روپیہ |
| ۲۔ دینی تعلیم | تین روپیہ |
| ۳۔ حیات طیبہ | تین روپیہ |
| ۴۔ باغ جنت | تین روپیہ |
| ۵۔ نار جہنم | تین روپیہ |

اس تعارفی سٹ کو اردو کے علاوہ دوسری زبانوں میں شائع کرنے کے لئے جو لوگ کوئی تعاون کریں وہ انشاء اللہ خدا کے یہاں اس کا اجر پائیں گے۔

زر تعاون سالانہ ۳۶ روپیہ • خصوصی تعاون سالانہ دو سو روپے • بیرونی ممالک سے ۲۰ ڈالر امریکی

# خرابی کی جڑ

ہر آدمی حق کا نام لیتا ہے، اس کے باوجود دنیا میں ہر طرف بگاڑ کیوں ہے۔ اس کی وجہ قرآن کے لفظوں میں الحاد (انحراف) ہے۔ یعنی بات کو صحیح رخ سے غلط رخ کی طرف موڑ دینا۔

الحاد کی ایک صورت جو موجودہ زمانہ میں بہت زیادہ رائج ہے، وہ ہے ——— انفرادی حکم کا رخ اجتماعیات کی طرف کر دینا۔ جس حکم کا خطاب آدمی کی اپنی ذات سے ہے اس کا مخاطب دوسروں کو بنا دینا۔ مثلاً قرآن میں ہے کہ وربك فكبر وثيابك فطهر (اپنے رب کی بڑائی کر اور اپنے اخلاق کو پاک کر) اس آیت میں اگر وثیابك فطهر کو وثیاب غیرك فطهر (اور دوسروں کے اخلاق کو پاک کر) کے معنی میں لے لیا جائے تو سارا معاملہ الٹ جائے گا۔ جو آیت ذاتی اصلاح کا سبق دے رہی ہے وہ صرف دوسروں کے خلاف اکھاڑ پچھاڑ کے ہم معنی بن کر رہ جائے گی۔

اسی طرح تمام احکام کا حال ہے۔ ہر حکم جو خدا کی طرف سے دیا گیا ہے اس کا سب سے پہلا خطاب آدمی کی اپنی ذات سے ہے۔ مگر موجودہ زمانہ کے انقلابی دینداروں نے تمام احکام کا رخ دوسروں کی طرف کر رکھا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ دین و مذہب کے نام پر بے شمار ہنگاموں کے باوجود کوئی اصلاح نہیں ہوتی۔

ہر قسم کی اصلاح اور ہر قسم کے بگاڑ کا خلاصہ دو لفظ میں یہ ہے:

۱۔ خدا بڑا ہے، اس لئے میں بڑا نہیں ہوں۔

۲۔ خدا بڑا ہے، اس لئے تم بڑے نہیں ہو۔

"پہلا جملہ "اللہ اکبر" کے کلمہ کو صحیح رخ سے لینا ہے۔ اور دوسرا جملہ "اللہ اکبر" کے کلمہ کو غلط رخ سے اختیار کرنا ہے۔ اگر آپ کہیں کہ "خدا بڑا ہے اس لئے میں بڑا نہیں ہوں" تو آپ کے اندر اپنی ذات کے بارہ میں ذمہ داری کا احساس جاگے گا۔ آپ کے اندر سے گھمنڈ نکلے گا اور سنجیدگی اور ذاتی اصلاح کا جذبہ پیدا ہوگا۔ آپ کے اندر تواضع ابھرے گی جو تمام بھلائیوں کی جڑ ہے۔

اس کے برعکس جب آپ کا نعرہ یہ ہو کہ "خدا بڑا ہے اس لئے تم بڑے نہیں ہو" تو اس سے گھمنڈ کی نفسیات پیدا ہوتی ہے اور توڑ پھوڑ اور دوسروں کے خلاف اکھیڑ پچھاڑ کی سیاست ابھرتی ہے۔ اصلاح کے نام پر ایسا فساد ظہور میں آتا ہے جو کسی حد پر رکنے والا نہ ہو۔

# زندہ لوگ

قرآن کی سورہ نمبر ۱۶ میں ارشاد ہوا ہے :

ان اللہ یاھر بالعدل والاحسان وایتاء ذی القربیٰ وینھیٰ عن الفحشاء والمنکر والبغی یعظکم لعلکم تذکرون (النحل ۹۰)

اللہ حکم دیتا ہے انصاف کا اور بھلائی کا اور قرابت داروں کو دینے کا اور وہ روکتا ہے بےحیائی سے اور نامعقول کام سے اور سرکشی سے ۔ وہ تم کو نصیحت کرتا ہے تاکہ تم یاد رکھو۔

اکثم بن صفی ایک عرب تھے ۔ انھوں نے اس آیت کو سنا تو اس نے انھیں بے حد متاثر کیا۔ چنانچہ وہ اپنی قوم کے پاس گئے اور اس سے کہا کہ میں دیکھتا ہوں کہ یہ پیغمبر تمام اچھے اور اعلیٰ اخلاق کا حکم دیتا ہے اور کمینہ اخلاق اور اعمال سے روکتا ہے ۔ تو تم اس کو ماننے میں جلدی کرو۔ تم اس معاملہ میں سر بنو اور تم اس میں دم نہ بنو (فکونوا فی ھذا الامر رؤسا ولا تکونوا فیہ اذنابا)

جب آدمی کی فطرت زندہ ہو ، جب وہ کسی نفسیاتی پیچیدگی میں مبتلا نہ ہو تو اس کا حال وہی ہوتا ہے جو اوپر کے واقعہ میں نظر آتا ہے ۔ وہ حق کو فوراً پہچان لیتا ہے اور اس کی طرف دوڑ پڑتا ہے ۔ وہ چاہنے لگتا ہے کہ وہ اور اس کے تمام لوگ اس کے دائرہ میں شامل ہو جائیں ۔

اس کے برعکس جب آدمی نے اپنی فطرت مسخ کر لی ہو ۔ جب اس کی نفسیات میں حسد اور کبر کی گرہیں پڑ گئی ہوں تو اس کا حال یہ ہو جاتا ہے کہ سچائی اس کے سامنے آتی ہے مگر وہ اسے پہچان نہیں پاتا ۔ وہ ذاتی جذبات سے مغلوب ہو کر اس کا انکار کر دیتا ہے ۔ وہ اس وقت تک نہیں مانتا جب تک کہ حالات اس کو ماننے پر مجبور نہ کر دیں ۔

حق کا ظہور آدمیوں کے لئے سخت ترین امتحان ہوتا ہے ۔ حق سامنے آنے کے بعد آدمی کے اندر دو قسم کی نفسیات جاگتی ہیں ۔ ایک حسد کی نفسیات اور دوسری اعتراف کی نفسیات ۔

حسد کا مطلب یہ ہے کہ آدمی یہ دیکھ کر جل اٹھے کہ حق کے اعلان کا کریڈٹ اس کو نہیں ملا بلکہ دوسرے کو مل گیا ۔ اعتراف کا مطلب یہ ہے کہ آدمی حق کی لذت میں اتنا گم ہو کہ اس کو اپنے اور غیر کا فرق یاد نہ رہے ۔ وہ حق کو پا کر فوراً اس کی طرف دوڑ پڑے ۔ حاسد آدمی صرف پیش کرنے والے شخص کو دیکھتا ہے اور اعتراف کرنے والا اس پیغام کو جو پیش کیا گیا ہے ۔ یہی وجہ ہے کہ دعوت حق کے مقابلہ میں ایک کا رویہ کچھ ہوتا ہے اور دوسرے کا رویہ کچھ ۔

# درست کلام

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اطراف عرب کے حکمرانوں کو دعوتی خطوط روانہ فرمائے تھے۔ یہ واقعہ ہجرت کے ساتویں سال پیش آیا۔ اس سلسلے میں حضرت دحیہ کلبی آپ کا مکتوب لے کر قیصر روم کی طرف گئے۔ قیصر روم اس وقت بیت المقدس میں تھا۔ اس نے جب آپ کا مکتوب پڑھا تو حکم دیا کہ عرب کے کچھ لوگ ہمارے ملک میں ہوں تو وہ یہاں حاضر کئے جائیں۔ اتفاق سے ابو سفیان اس زمانہ میں تجارت کی غرض سے اس اطراف میں گئے ہوئے تھے۔ چنانچہ وہ بلا کر دربار میں لائے گئے۔

قیصر روم نے رسول اللہ صلے اللہ کی شخصیت اور آپ کی تعلیمات کے بارہ میں بہت سے سوالات کئے جن کے جواب ابو سفیان نے دئے۔ یہ مفصل سوال وجواب سیرت کی کتابوں میں دیکھا جا سکتا ہے۔ ان میں سے ایک سوال یہ تھا کہ "جنھوں نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے وہ عہد کی خلاف ورزی بھی کرتے ہیں"۔ اس کے جواب میں ابوسفیان نے کہا کہ نہیں۔ آج تک انھوں نے عہد کرکے نہیں توڑا۔ مگر آجکل ہمارے اور ان کے درمیان ایک مدت صلح ٹھہری ہے۔ نہیں معلوم کہ اس میں وہ کیا کرتے ہیں"۔

ابوسفیان کہتے ہیں کہ اس ایک بات کے سوا مجھے کوئی اور بات لگانے کا موقع نہیں ملا۔ مگر، ابن اسحاق کی روایت کے مطابق، خدا کی قسم قیصر نے میری اس بات کی طرف کوئی توجہ نہیں کی (فواللہ ماالتفت الیہا منی (سیرت ابن کثیر جلد ۳ صفحہ ۴۹۷)

قیصر نے کیوں توجہ نہیں کی۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ وہ بات قابل توجہ نہیں تھی۔ ابوسفیان آپ کے ماضی اور حال کے بارہ میں کوئی بات نہ نکال سکے۔ البتہ انھوں نے مستقبل کے بارہ میں ایک بات کہہ دی۔ ظاہر ہے کہ مستقبل وہ چیز ہے جو ابھی پیش نہیں آیا۔

اگر آدمی کے پاس کوئی بڑی بات کہنے کے لئے نہیں ہے تو لازم ہے کہ وہ چھوٹی بات بھی نہ کہے۔ اگر کوئی حقیقی اعتراض نہیں ہے تو فرضی اعتراض بھی نہ نکالے۔ اگر وہ قطعی دلائل سے کچھ کہنے کو نہیں پاتا تو کمزور دلائل سے بھی کچھ کہنے سے پرہیز کرے۔ اگر وہ کسی کے حال میں کوئی قابل اعتراض بات نہیں پاتا تو مستقبل کی بنیاد پر اس کو مطعون نہ کرے۔

جن لوگوں کا حال یہ ہو کہ ایک شخص کو رد کرنے کے لئے ان کے پاس طاقتور دلیل موجود نہ ہو اس کے باوجود وہ بے بنیاد شوشے نکال کر اس کو مطعون کریں وہ اس طرح صرف اپنے کمینہ پن کا ثبوت دیتے ہیں۔ حقیقت کی نگاہ میں ان کی کوئی قیمت نہیں۔

# ۲۱واں منٹ

موجودہ دنیا میں انسان بظاہر آزاد ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ جو چاہے کرے، کوئی اس کا ہاتھ پکڑنے والا نہیں۔ اس صورت حال نے انسان کو غفلت میں ڈال دیا ہے۔ ہر آدمی بے خوف بنا ہوا ہے۔ ہر آدمی وہ سب کر ڈالنا چاہتا ہے جس کو کرنے کے لئے اس کا دل کہے۔

مگر یہ صورت حال سراسر وقتی ہے۔ آدمی کے پاس صرف ایک محدود مدت ہے۔ اس خاص مدت کے اندر ہی وہ سرکشی کر سکتا ہے۔ اس مدت کے ختم ہوتے ہی اس کا مالک اسے پکڑ لے گا۔ اس کے بعد وہ مجبور ہوگا کہ اپنی سرکشی کا انجام ابدی طور پر بھگتتا رہے۔

ہوائی جہاز کو اڑانے کے لئے دو پائلٹ ہوتے ہیں۔ ۲۱ جولائی ۱۹۸۳ کو یہ واقعہ ہوا کہ ایک ہوائی جہاز اٹلانٹک سمندر کے اوپر اڑ رہا تھا۔ عین پرواز کی حالت میں اس کے دونوں پائلٹ (ہواباز) سو گئے اور مسلسل ۲۰ منٹ تک سوتے رہے۔ وہ صرف اس وقت بیدار ہوئے جب کہ پائلٹ کیبن میں ایک خاص طرح کا الارم بجنا شروع ہو گیا۔ (ہندستان ٹائمس ۲۲ جولائی ۱۹۸۳)

یہ ہوائی جہاز کسی اتفاقی سبب سے اپنے روانگی کے مقام پر ۱۲ گھنٹے لیٹ ہو گیا تھا۔ اس غیر معمولی حادثہ کی وجہ سے پائلٹ بے حد تھکے ہوئے تھے۔ جب انھوں نے ہوائی جہاز کو اڑایا تو اس کے انجن کو انھوں نے ایک خاص رفتار پر سٹ کر دیا۔ اب ہوائی جہاز ایک بندھی ہوئی رفتار پر اڑنے لگا۔ اس درمیان میں تھکے ہوئے ہوابازوں کی آنکھ بند ہو گئی۔ اور وہ مسلسل ۲۰ منٹ تک سوتے رہے۔ یہاں تک کہ کنٹرول کا نظام بگڑ گیا اور ہوائی جہاز کی رفتار غیر معمولی تیز ہو گئی۔ اس کے بعد مشینی نظام کے تحت جہاز کا مخصوص الارم بجنے لگا۔ الارم کی وجہ سے پائلٹ جاگ اٹھے اور فوراً انجن کو سنبھال لیا۔

فارن بورو (انگلینڈ) کے ہوائی جرنل (Feed–back) میں ایک ہواباز نے اس واقعہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ میں یہ سوچ کر کانپ اٹھتا ہوں کہ کیا کچھ ہو سکتا تھا:

I Shudder to think what could have happened

موجودہ زندگی کو اگر "۲۰" منٹ کا لمحہ فرض کریں اور اس کے بعد ۲۱ ویں منٹ کو آخرت میں داخلہ کے ہم معنی قرار دیں تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ قدرت نے انسان کو صرف ۲۰ منٹ تک غلطی کرنے کی اجازت دی ہے اگر وہ آخر وقت تک ہوشیار نہ ہو تو قدرت اس کو ۲۱ ویں منٹ میں غلطی کرنے کی اجازت نہ دے گی۔ ۲۰ منٹ کے بعد اس کے لئے یا تو اپنی اصلاح کر لینا ہے یا موت کی گرفتاری۔

# صبر کی زمین پر

ہری بھری فصل مٹی کے کھیت میں اگتی ہے نہ کہ سونے چاندی کے فرش پر ——— یہ محدود معنوں میں صرف زراعت کی بات نہیں۔ بلکہ یہ زندگی کا عالم گیر قانون ہے۔ خدا نے ہر چیز کے وجود میں آنے کے لئے ایک نظام مقرر کر دیا ہے۔ اسی خاص نظام کے تحت وہ چیز وجود میں آتی ہے۔ کسی اور طریقہ سے ہم اس کو وجود میں نہیں لا سکتے۔

یہی انسانی زندگی کا معاملہ بھی ہے۔ زندگی ایک ایسا امتحان ہے جو صبر کی زمین پر دینا پڑتا ہے۔ زندگی ایک ایسی کھیتی ہے جو صبر کی زمین پر اگتی ہے۔ خدا نے ابدی طور پر مقرر کر دیا ہے کہ زندگی کی تعمیر صبر کی زمین پر ہو اب قیامت تک یہی ہونا ہے۔ ہم اس کی تعمیر کے لئے کوئی دوسری زمین نہیں بنا سکتے۔

صبر کسی منفی چیز کا نام نہیں وہ سراسر ایک مثبت رویہ ہے۔ صبر کا مطلب ہے ——— بے سوچے سمجھے کر گذرنے کے بجائے سوچ سمجھ کر اپنا کام کرنا۔ جذباتی ردعمل کے بجائے شعوری فیصلہ کے تحت اپنا منصوبہ بنانا۔ وقتی ناامیدیوں میں مستقبل کی امید کو دیکھ لینا۔ حالات میں گھر کر رائے قائم کرنے کے بجائے حالات سے اوپر اٹھ کر رائے قائم کرنا۔

ایک بیج کو آپ سونے کی پلیٹ میں رکھ دیں تو وہ اپنی زندگی کے سرچشموں سے مربوط نہیں ہوتا۔ وہ زندگی کے اسباب سے بھری ہوئی کائنات میں بے اسباب بنا ہوا پڑا رہتا ہے۔ وہ اپجاؤ کی ساری صلاحیت رکھتے ہوئے اپجنے سے محروم رہتا ہے۔

یہی حال انسان کا ہے۔ اگر وہ بے صبری کی حالت میں ہو تو وہ خدا کی سرسبز و شاداب دنیا میں ایک ٹھنٹھ کی مانند سوکھا ہوا پڑا رہے گا۔ لیکن صبر کو اختیار کرتے ہی وہ اچانک خدا کی زمین میں اپنی جڑیں پا لیتا ہے اور بڑھتے بڑھتے بالآخر پورا درخت بن جاتا ہے۔

جب آدمی حقیقی معنوں میں صبر کا ثبوت دیتا ہے تو وہ بندوں کی سطح پر جینے کے بجائے خدا کی سطح پر جینے لگتا ہے۔ دنیا کی تنگیوں سے گذر کر وہ آخرت کی وسعتوں میں پہنچ جاتا ہے۔ وہ بے معنی زندگی کے مرحلہ سے نکل کر بامعنی زندگی کے مرحلہ میں داخل ہو جاتا ہے۔

صبر والا انسان ہی مومن انسان ہے۔ اسی کے لئے وہ ابدی انعام مقدر کیا گیا ہے جس کا دوسرا نام جنت ہے۔

# کتاب مہجور

قرآن کی سورہ نمبر ۲۵ میں ارشاد ہوا ہے:

وقال الرّسول یٰربّ ان قومی اتخذوا ھذا القرآن مھجورا (فرقان - ۳۰)

اور کہا رسول نے اے میرے رب میری قوم نے ٹھیرا دیا اس قرآن کو چھوڑا ہوا۔

اس آیت سے اولاً وہ لوگ مراد ہیں جن کے سامنے قرآن آتا ہے مگر وہ اس پر ایمان نہیں لاتے جیسا کہ مکی دور میں قریش نے کیا۔ تاہم اس نفسیات کا عملی مظاہرہ کبھی ان لوگوں کی طرف سے بھی ہوتا ہے جو بظاہر قرآن کو ماننے والوں کی فہرست میں داخل ہوں۔ مولانا شبیر احمد عثمانی اپنی تفسیر قرآن میں آیت کے ذیل میں لکھتے ہیں:

"آیت میں اگرچہ مذکور صرف کافروں کا ہے۔ تاہم قرآن کی تصدیق نہ کرنا، اس میں تدبر نہ کرنا، اس کی تلاوت نہ کرنا، اس کی تصحیح قرأت کی طرف توجہ نہ کرنا، اس سے اعراض کرکے دوسری لغویات یا حقیر چیزوں کی طرف متوجہ ہونا، یہ سب صورتیں درجہ بدرجہ ہجران قرآن کے تحت داخل ہو سکتی ہیں۔"

قرآن کے ماننے والوں کے لئے قرآن کو "کتاب مہجور" بنانے کی یہ شکل کبھی نہیں ہوتی کہ اس کا احترام وتقدس لوگوں کے دلوں میں باقی نہ رہے۔ برکت اور تقدس کا نشان ہونے کی حیثیت سے وہ ہمیشہ اس کو اپنے طاق کی زینت بنائے رہتے ہیں۔ البتہ وہ اس سے فکری رہنمائی لینا چھوڑ دیتے ہیں۔ خدا کی کتاب ان کے لئے ذہنی غذا نہیں ہوتی۔ وہ ان کی حقیقی زندگی کا سرمایہ نہیں بنتی۔ وہ ان کی دنیا پرستانہ زندگی کے لئے "برکت کا تعویذ" تو ضرور ہوتی ہے مگر آخرت کی رہنما کتاب کی حیثیت سے ان کی زندگی میں اس کا کوئی مقام نہیں ہوتا —— یہ مطلب ہے خدا کی کتاب کو "کتاب مہجور" بنا دینے کا۔

جو لوگ قرآن کو نہ مانیں ان کے لئے قرآن کا چھوڑنا یہ ہے کہ وہ اس کو خدا کی اتاری ہوئی کتاب ماننے سے انکار کر دیں۔ اور جو لوگ قرآن کو مانتے ہوں ان کے لئے قرآن کا چھوڑنا یہ ہے کہ وہ زبان سے قرآن کو خدا کی کتاب کہیں اور اپنی زندگی کو اس کے خلاف چلائیں۔ وہ قرآن کو عقیدۃً مانتے ہوئے عملاً اسے چھوڑ دیں۔

جب مسلمانوں کا حال یہ ہو جائے کہ وہ قرآن میں غور وفکر نہ کریں۔ وہ اپنے مسائل کا حل قرآن میں تلاش کرنا چھوڑ دیں۔ وہ قرآن کے انداز پر سوچنے کے لئے تیار نہ ہوں۔ ان کی سرگرمیوں کی بنیاد قرآن نہ رہے تو گویا انھوں نے قرآن کو مانتے ہوئے قرآن کو چھوڑ دیا۔ انھوں نے قرآن کو کتاب مہجور بنا دیا۔

# اسلام کے نام پر

عثمانی ترکوں میں سلطان سلیم نہایت بیدار مغز بادشاہ گزرا ہے۔ انیسویں صدی کے آغاز میں جب اس کو اقتدار ملا تو ایک طرف یورپ زبردست ترقی کے مقام کو پہنچ چکا تھا اور دوسری طرف ترکی تقریباً ڈھائی صدی کے عروج کے بعد زوال کا شکار ہو کر "یورپ کا مرد بیمار" بن رہا تھا۔ ان حالات میں سلطان نے ترکی کو از سر نو طاقت ور اور ترقی یافتہ بنانے کی کوشش کی۔

اس وقت سلطان سلیم کی زبردست مخالفت کی گئی۔ یہ مخالفت کرنے والے ملک کے علماء تھے۔ سلطان نے فوجوں کی جدید تنظیم کے لئے سنگین والی رائفلیں منگوائیں تو علماء نے کہا کہ یہ کافروں کا ہتھیار ہے اور اس بنا پر اس کا استعمال حرام ہے۔ اس نے سپاہیوں کے استعمال کے لئے جدید طرز کی فوجی وردیاں بنوائیں تو علماء نے کہا کہ یہ تشبہ بالنصاریٰ ہے اور تشبہ بالنصاریٰ سے ہم کو منع کیا گیا ہے وغیرہ۔

سلطان سلیم کے عمل کو بے دینی قرار دیا گیا اور یہ کہہ کر عوام کے اندر اس کے خلاف نفرت پھیلائی گئی کہ وہ مسلمانوں کے اندر کافروں کے طریقے رائج کر کے اسلام کو بگاڑ رہا ہے۔ حتیٰ کہ شیخ الاسلام عطاء اللہ آفندی نے یہ فتویٰ دیا کہ سلطان سلیم قرآن کے خلاف عمل کر رہا ہے اور جو بادشاہ قرآن کے خلاف عمل کرے وہ بادشاہ بننے کے قابل نہیں۔

اس زمانہ میں ترکی عوام پر علماء کا بہت اثر تھا۔ ان کی اس قسم کی باتوں سے سلطان کے خلاف زبردست شورش پیدا ہو گئی۔ یہاں تک کہ ۱۸۰۷ میں سلطان کو تخت سے معزول ہونا پڑا۔

ترک علماء جدید دنیا کی سرحد پر ہونے کے باوجود جدید تبدیلیوں سے بالکل ناواقف تھے۔ اپنے خیال کے مطابق اخلاص سے مگر حقیقۃً سراسر نادانی کے ساتھ انھوں نے یہ کوشش کی کہ ترک قوم سات سو سال پہلے کی فضا سے نہ نکلنے پائے۔ سلطان سلیم کے بعد سلطان محمود نے ۱۸۲۶ میں دوبارہ عسکری تنظیم میں جدید طریقوں کو رائج کیا۔ مگر ترک عالموں اور درویشوں نے کہنا شروع کیا کہ یہ بدعت ہے۔ سلطان بے دین ہو گیا ہے۔ انھوں نے مسلمانوں سے کہا کہ اگر وہ اپنے ایمان کو بچانا چاہتے ہیں تو فوج میں بھرتی نہ ہوں۔

اس قسم کے واقعات نے ترکی کی نئی نسل میں ردعمل پیدا کیا۔ وہ سمجھنے لگے کہ اسلام ترقی کی راہ میں رکاوٹ ہے۔ اس کے اندر یہ صلاحیت نہیں کہ وہ زمانے کے ساتھ چل سکے۔ ۱۹۰۸ میں نوجوانوں کی جماعت کے ہاتھوں سلطان عبدالحمید خاں کا اقتدار سے بے دخل کیا جانا اسی اسلام بیزاری کا نتیجہ تھا جس نے بالآخر کمال اتاترک کے دور کو پیدا کیا۔

# بے معنیٰ الفاظ

ایک شخص نے غیر مادی حقیقتوں کی مادی تشریح کرتے ہوئے لکھا ہے ــــ "فکر و ادراک ایک مرکب ہے جو فارمک ایسڈ (Formic Acid) کے مشابہ ہوتا ہے ــــ اور قوت مدرکہ فاسفورس کے تابع ہوتی ہے۔ اور نیکی، سچائی اور بہادری در اصل انسانی اعضاء کی برقی لہریں ہیں"

یہ جملہ قواعد زبان کے لحاظ سے بالکل درست ہے۔ مگر حقیقت کے اعتبار سے بے معنیٰ الفاظ کے مجموعہ کے سوا اور کچھ نہیں۔

اگر غیر مادی حقیقتیں صرف مادی تعامل کا نتیجہ ہیں جیسا کہ اوپر کے فقرہ میں ظاہر کیا گیا ہے تو انسان کے لئے کیوں کر ایسا ممکن نہ ہو سکا کہ وہ اپنی تجربہ گاہ میں ان مظاہر کو پیدا کر سکتا۔

فارمک ایسڈ کے استعمال پر انسان کو پوری طرح اختیار حاصل ہے۔ پھر کیوں ایسا ممکن نہ ہوا کہ فارمک ایسڈ کے مخصوص استعمال سے وہ فکر انسانی جیسی چیز پیدا کر لیتا۔ اسی طرح فاسفورس ایک ایسی چیز ہے جس پر انسان کو پورا قبضہ حاصل ہے۔ پھر وہ فاسفورس پر عمل کر کے قوت مدرکہ کو کیوں نہیں پیدا کر لیتا۔

یہی معاملہ برقی لہروں کا ہے۔ آج انسان کو برقی لہروں پر پورا کنٹرول حاصل ہو چکا ہے۔ پھر کیوں ایسا ممکن نہ ہوا کہ برقی لہروں کے کسی خاص استعمال سے وہ چیز پیدا کر لی جاتی جس کو نیکی، سچائی اور بہادری کہا جاتا ہے۔

آدمی جب کسی بات کو نہ ماننا چاہے تو وہ ایسے الفاظ بولتا ہے جو اگرچہ ڈکشنری میں لکھے ہوئے ہیں مگر اس کی زبان سے نکلے ہوئے مجموعہ میں وہ اپنی معنویت کھو دیتے ہیں۔

---

# نئی مطبوعات

| | | |
|---|---|---|
| ظہور اسلام | غیر مجلد | ۲۵ روپے |
| " | مجلد | ۳۰ روپے |
| مذہب اور سائنس | | چھ روپے |
| حقیقت کی تلاش | | تین روپے |

# خصوصی صلاحیت

عرصہ ہوا میں نے ایک مضمون پڑھا تھا۔ اس کے مغربی مضمون نگار نے بہت سے بڑے لوگوں کے حالات زندگی کو پڑھ کر یہ متعین کرنے کی کوشش کی تھی کہ وہ کون سی مشترک صفت ہے جو کسی بڑے آدمی کو بڑا بناتی ہے۔ اس نے اپنی تحقیق کے بعد بتایا تھا کہ وہ لوگ جو کسی بڑی ترقی کے مقام کو پہنچتے ہیں ان میں دو خاص صفت پائی جاتی ہے :

Curiosity and Discontent

یعنی تجسس اور عدم قناعت۔ تجسس ہمیشہ ان کو عمل میں مصروف رکھتا تھا اور عدم قناعت نے انھیں کسی مقام پر رکنے نہیں دیا۔

ولٹشائر (Wiltshire) کی میتھیمیٹکس ایڈوائزر مسز انیتا اسٹریکر Mrs Anita Straker نے اسکولس کونسل کے لئے ۸۰ صفحات پر مشتمل ایک تعلیمی رپورٹ تیار کی ہے۔ اس رپورٹ میں بتایا گیا ہے کہ موہوب لڑکوں (Gifted Children) کی صفات کیا ہوتی ہیں۔ رپورٹ کے الفاظ میں ان میں سے ایک خاص صفت یہ ہے :

> Pupils who are impatient with anything that is second best are probably gifted

جو طلبہ ایسی چیز پر راضی نہ ہوتے ہوں جو دوسری بہتر چیز ہے، گمان غالب ہے کہ وہ خصوصی وہبی صلاحیت کے مالک ہوں گے (ہندستان ٹائمس ۲ فروری ۱۹۸۳)

کسی انسان کی یہ نہایت اعلیٰ خصوصیت ہے کہ وہ پہلی بہتر چیز سے کم کسی چیز پر راضی نہ ہوتا ہو۔ یہی خصوصیت آدمی کے لئے تمام خوبیوں اور بڑائیوں کا زینہ ہے۔

یہ مزاج آدمی کو مجبور کرتا ہے کہ وہ کامل سچائی کی طرف بڑھتا چلا جائے اور کسی ادھوری سچائی پر نہ ٹھہرے۔ یہ مزاج اس کو پست کرداری سے اٹھاتا ہے اور اعلیٰ کردار والا بناتا ہے۔ یہ مزاج اس کو چھوٹی کامیابی پر قانع نہیں ہونے دیتا۔ اور برابر بڑی ترقیوں کی طرف بڑھاتا رہتا ہے۔ یہ مزاج اس کو اس قابل بناتا ہے کہ اپنی ڈیوٹی انجام دینے میں وہ صرف معیاری صورت کو اپنے سامنے رکھے۔ اور اپنی ڈیوٹی کو پوری طرح انجام دے کر خوشی حاصل کرے۔ یہ مزاج آدمی کے خود اپنے اندر ایک ایسا محرک رکھ دیتا ہے جو آدمی کو اکساتا رہتا ہے کہ وہ صرف خیر اعلیٰ پر ٹھہرے، اس سے کم کسی چیز پر اپنے کو راضی نہ ہونے دے۔

# کچھ سے کچھ

دیوی سنگھ ایک مشہور ڈاکو تھا جو جنوری ۱۹۸۴ میں پولیس کے ساتھ ایک مقابلہ میں مارا گیا۔ مسز امرت پریتم کی ایک اتفاقی ملاقات مذکورہ ڈاکو سے سیورا گاؤں میں ہوئی۔ اس موقع پر دونوں کے درمیان جو بات چیت ہوئی اس کی دل چسپ روداد ہندستان ٹائمس (۲۲ جنوری ۱۹۸۴) میں شائع ہوئی ہے۔

دیوی سنگھ نے بتایا کہ میں نے اب تک تقریباً ایک سو ڈاکے ڈالے ہیں۔ ہم لوگ ڈاکو نہیں ہیں بلکہ حکومت کے باغی ہیں۔ ہم مال لوٹتے ہیں مگر ہم نے آج تک کسی لڑکی کی عصمت نہیں لوٹی۔ ہمارا ایک سخت قسم کا اخلاقی اصول ہے۔ ہمارا کوئی آدمی اس کے خلاف کرے تو ہم فوراً اس کو گولی مار دیتے ہیں۔

امرت پریتم نے کہا کہ دیوی سنگھ جی، یہ بتائیے کہ آپ کی ٹولی (گینگ) میں کل کتنے آدمی ہیں۔ دیوی سنگھ نے کہا کہ سات آدمی، اور آٹھواں خدا:

Seven men, and the eighth God

بظاہر یہ جملہ، معمولی فرق کے ساتھ، قرآن کی اس آیت کا ترجمہ معلوم ہوتا ہے جس میں کہا گیا ہے کہ تم میں سے پانچ آدمی جہاں ہوتے ہیں وہاں چھٹا خدا ہوتا ہے (المجادلہ) پھر کیا ڈاکو کی بات انھیں معنوں میں ہے جن معنوں میں وہ قرآن میں آئی ہے۔ ظاہر ہے کہ ایسا نہیں ہے۔ دونوں کے درمیان لفظی مشابہت کے سوا کوئی اور چیز مشترک نہیں۔

ڈاکو نے کس معنی میں یہ بات کہی، وہ خود مذکورہ انٹرویو میں موجود ہے۔ اس نے کہا کہ ہم لوگ ڈاکہ کے ذریعہ جو کچھ حاصل کرتے ہیں اس کو ہم اپنی ٹولی کے درمیان بانٹتے ہیں۔ مثال کے طور پر میری ٹولی میں سات افراد ہیں تو ہم لوٹے ہوئے مال کے آٹھ حصے بناتے ہیں۔ سات حصے اپنے افراد کے لئے اور ایک حصہ خدا کے لیے۔ خدا کا جو حصہ ہے اس کو ہم کسی غریب کو دیدیتے ہیں۔ آمدنی کا ایک حصہ مذہب کے نام پر خدا کو دینا یہ تمام ڈاکوؤں کا طریقہ ہے۔

قرآن کا خدا خوف پیدا کرتا ہے اور ڈاکوؤں کا خدا بے خوفی۔ خدا اس لئے تھا کہ وہ آدمی کو ڈاکہ بازی سے روکے۔ مگر ڈاکوؤں نے خدا کا حصہ لگا کر اس کو اپنے ڈاکہ کا چوکیدار بنا لیا۔ گویا جب وہ سات مل کر ڈاکہ ڈالیں تو خدا ان کا آٹھواں بن کر ان کی حفاظت کے لئے موجود رہے۔

# ایک فرق

نیوڈائجسٹ (ہانگ کانگ) نے ایک دلچسپ گفتگو نقل ہے۔ایک اسرائیلی نے دوسرے اسرائیلی سے پوچھا:

When Moses led the people out of bondage, why did he have to take them to the only place in West Asia that does not have oil.

جب حضرت موسیٰ نے بنی اسرائیل کو فرعون کی قید سے چھڑایا تو کیوں ایسا ہوا کہ وہ ان کو مغربی ایشیا کے اس واحد مقام پر لے گئے جہاں تیل نہیں تھا۔ دوسرے اسرائیلی نے اس سوال کو سنا تو مسکرا کر خاموش ہوگیا۔

حضرت موسیٰ نے بنی اسرائیل کو مصر سے نکالا تو اولاً وہ ان کو صحرائے سینا میں لے گئے۔اس کے بعد باقاعدہ منصوبہ کے تحت ان کو فلسطین پہنچایا گیا۔فلسطین قدیم زمانہ میں نہایت سرسبز و شاداب زراعتی ملک تھا۔مگر اس کی زمین کے نیچے تیل نہیں پایا جاتا۔مغربی ایشیا کے ہر ملک میں تیل ہے۔مگر فلسطین کی زمین کے نیچے تیل نہیں۔یہی وجہ ہے کہ فلسطین آج ایک غیر خود کفیل ملک ہے۔اگر اس کو باہر سے امداد نہ ملے تو موجودہ صنعتی دور میں وہ زندہ نہیں رہ سکتا۔

پھر یہ عجیب بات ہے کہ حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم عرب میں ظاہر ہوئے جو اس زمانہ میں بالکل ریگستان تھا۔اس وقت وہاں کے لوگ شام اور فلسطین کی سرسبزی پر رشک کرتے تھے۔مگر موجودہ زمانہ میں صورت حال بالکل بدل گئی ہے۔عرب کے صحرا جو پانی کے قحط میں مبتلا تھے،وہاں تیل کے دریا بہہ رہے ہیں جو جدید صنعتی دور میں ہر دوسری چیز کا بدل ہے۔

عربوں کی دولت مندی آج لوگوں کے لئے قابل رشک بن گئی ہے —— فلسطین کی قومی آمدنی اپنی ضرورت سے بہت کم ہے اور عرب کی قومی آمدنی اپنی ضرورت سے بہت زیادہ۔

اس واقعہ میں غالباً ایک لطیف اشارہ اس بات کی طرف ہے کہ حضرت موسیٰ کا زمانہ نبوت زراعت کے دور تک تھا۔جب کہ حضرت محمدؐ کا زمانہ نبوت صنعت کے دور تک پھیلا ہوا ہے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام "حال" کے پیغمبر تھے اور حضرت محمدؐ صلے اللہ علیہ وسلم حال سے لے کر مستقبل تک کے پیغمبر۔

---

# سب سے مشکل کام

ڈیل کارنیگی (Dale Carneigi) کی ایک کتاب ہے جس کا نام ہے: دوست کیسے بنائیں اور لوگوں کو کس طرح متاثر کریں *(How to Win Friends and Influence People)* اس کتاب میں اس نے لوگوں کے درمیان محبوبیت حاصل کرنے کے جو گر بتائے ہیں وہ یہ کہ کسی پر بھی تنقید نہ کیجئے۔ تنقید بڑی خطرناک چیز ہے۔ کیونکہ وہ آدمی کے قیمتی فخر کو مجروح کرتی ہے۔ اس کے احساسِ اہمیت کو گزند پہنچاتی ہے اور ناراضگی کا جذبہ ابھارتی ہے:

Criticism is dangerous, because it wounds man's percious pride, hurts his sense of importance, and arouses his resentment.

ڈیل کارنیگی نے چند الفاظ میں بہت خوبی کے ساتھ بتا دیا ہے کہ لوگ کیوں اپنے خلاف تنقید سن کر برہم ہوتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ آدمی نے اپنے آپ کو بڑائی کے جس مقام پر بٹھا رکھا ہے، تنقید اس کو وہاں سے اتارتی ہوئی نظر آتی ہے۔ خاص طور پر وہ تنقید جو صحیح اور درست ہو۔

آدمی اتنا زیادہ خود پسند ہے کہ وہ کسی حال میں اپنی غلطی کو ماننا نہیں چاہتا "میں غلطی پر تھا" صرف چار الفاظ کا ایک جملہ ہے جس کو کہنے کے لئے مشکل سے دو سکنڈ درکار ہیں۔ مگر یہ جملہ اتنا مشکل ہے کہ ساری تاریخ میں بہت کم انسان ایسے ملیں گے جنھوں نے واقعۃً یہ الفاظ بولنے کی جرأت کی ہو۔

کرولی (Crowley) نے لانگ آئی لینڈ میں ایک جگہ اپنی کار کھڑی کی۔ اتنے میں پولیس کا ایک آدمی آیا اور کہا کہ مجھے اپنا لائسنس دکھاؤ۔ کرولی نے بندوق اٹھائی اور گولی مار کر سپاہی کو ہلاک کر دیا۔ مئی ۱۹۳۱ میں وہ پکڑا گیا۔ اس پر مقدمہ چلا۔ جج نے فیصلہ کیا کہ اس کو بجلی کی کرسی پر بٹھا کر ہلاک کر دیا جائے۔ جب وہ موت گھر میں لے جایا جا رہا تھا تو رپورٹ بتاتی ہے کہ اس نے کہا، کیا یہ اس کا نتیجہ ہے کہ میں نے لوگوں کو قتل کیا۔ نہیں، یہ اس کا نتیجہ ہے کہ میں نے اپنا دفاع کیا:

This is what I get for killing people?
No, this is what I get for defending myself.

کرولی ساری دنیا کے نزدیک مجرم تھا، مگر اس کے خود پسند دماغ نے ایسے الفاظ پالئے جن کے مطابق اس کا وجود اس کو بالکل بے قصور نظر آئے ——— کوئی آدمی اس طرح برسرِ حق نہیں ہو جاتا کہ اپنے آپ کو برسرِ حق ظاہر کرنے کے لئے اسے کچھ الفاظ مل جائیں۔ برسرِ حق وہ شخص ہے جو حقیقتِ واقعہ کے اعتبار سے برسرِ حق ہو نہ کہ خود اپنے بولے ہوئے الفاظ کے اعتبار سے۔

# ردعمل کے بغیر

ایک ہندی کہاوت ہے ـــــ چوٹ سہے جو شبد کی وائے گرو میں داس۔ یعنی جو شخص لفظ کی چوٹ سہہ سکے وہ اس قابل ہے کہ اس کو پیشوائی کا درجہ دیا جائے اور دوسرے لوگ اس کے خادم بن کر رہیں۔

لفظ کو سن کر بظاہر نہ کسی کا خون بہتا اور نہ کسی کا ہاتھ پاؤں ٹوٹتا۔ مگر لفظ کی چوٹ کو برداشت کرنا بلاشبہ کسی آدمی کے لئے مشکل ترین کام ہے۔ لفظ کی چوٹ وہی شخص برداشت کر سکتا ہے جس کے اندر گہرائی ہو۔ جو ظاہری سطح سے اوپر اٹھ کر چیزوں کو دیکھ سکے۔

مسٹر کرشنا مورتی (عمر ۹۰ سال) ہندستان کے مشہور مفکر ہیں۔ وہ نہایت عمدہ انگریزی بولتے ہیں۔ چنانچہ ان کی تقریروں میں انگریزی داں طبقہ ہزاروں کی تعداد میں شریک ہوتا ہے۔ ہندستان کے علاوہ مغربی ملکوں میں بھی ان کی تقریریں دل چسپی سے سنی جاتی ہیں۔

تاہم کرشنا مورتی کو یہ شکایت ہے کہ کوئی ان کے خیالات کو عملی طور پر نہیں اپناتا۔ مدراس کی ایک تقریر میں انھوں نے کہا کہ ۵۰ سال سے میں دنیا بھر میں سفر کرکے اپنے خیالات پیش کر رہا ہوں مگر لوگوں کے اندر کوئی عملی حرکت پیدا نہیں ہوتی۔ "کیا آپ لوگ اپنے آپ کو بدل لیں گے"، انھوں نے مجمع سے سوال کیا، پھر خود ہی جواب دیا "آپ لوگ میری باتیں سن کر واپس چلے جائیں گے اور بدستور ویسا ہی کرتے رہیں گے جیسا اب تک کر رہے تھے"

یہ سن کر مجمع سے ایک شخص اٹھا اور سخت غصہ میں کہا "ہر سال آپ یہی کہتے ہیں کہ ہم آپ کا ساتھ نہیں دیتے۔ پھر کس لئے آپ ہم کو اپنی بات سناتے رہتے ہیں"، اس کے جواب میں مسٹر کرشنا مورتی نے نہایت نرمی کے ساتھ کہا :

Sir, have you ever asked a rose why does it bloom?

جناب، کیا آپ نے کبھی گلاب سے پوچھا ہے کہ وہ کیوں کھلتا ہے (ہندستان ٹائمس ۲۴ فروری ۱۹۸۴)

تنقیدی بات سن کر اکثر ایسا ہوتا ہے کہ آدمی بپھر اٹھتا ہے۔ مگر ایسے موقع پر بپھرنا خود اپنا ہی نقصان کرنا ہے۔ اگر آپ مخاطب کی تنقید سن کر غصہ ہو جائیں تو آپ صرف تیز و تند الفاظ بولیں گے۔ لیکن اگر ایسے موقع پر آپ اپنے جذبات کو سنبھال لیں تو آپ ایسی بات کہہ سکتے ہیں جو دل میں اتر جائے اور مخاطب کو خاموش کر دے۔

# عبرت ناک

عالمی ادارہ صحت کی طرف سے ایک ماہنامہ نکلتا ہے جس کا نام و پتہ یہ ہے:

*World Health*, WHO, Av. Appia, 1211 Geneva 27, Switzerland

اس ماہنامہ (ورلڈ ہیلتھ) کے شمارہ اکتوبر ۱۹۸۳ میں ایک رپورٹ ان الفاظ میں درج ہے:

Eight years ago, 197 people became ill on a long-distance flight. Ham omelettes had been contaminated by a cook with an infected sore on his hand, and poor temperature control in the kitchen and on board the plane had allowed the organism (Staphylococus aureus) to grow in the food and produce a toxin. The infection sent 144 of the victims to hospital, though all eventually recovered. Nontheless the airline catering manager took the balme for the incident and committed suicide.

آٹھ سال پہلے کا واقعہ ہے، ۱۹۷ مسافر ایک ہوائی جہاز کے لمبے سفر میں بیمار پڑ گئے۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ ان کو سفر کے دوران جو آملیٹ کھانے کے لئے دیا گیا وہ باورچی کے ہاتھ میں ایک زخم کی وجہ سے متاثر ہو گیا تھا۔ اس کے بعد جہاز میں جب اس کو رکھا گیا تو ٹمپریچر کنٹرول کا اچھا انتظام نہ ہونے کی وجہ سے اس آملیٹ میں بیکٹیریا آ گئے اور وہ زہریلا بن گیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ جہاز کے ۱۴۴ مسافروں کو اسپتال میں داخل کرنا پڑا۔ یہ تمام مریض اگرچہ بعد کو اچھے ہو گئے۔ مگر مذکورہ ایئر لائن کے غذائی منیجر نے خودکشی کر لی (صفحہ ۷)

منیجر کی غلطی یہ تھی کہ اس نے اپنے مسافروں کو ناقص خوراک فراہم کی جس کی وجہ سے اس کو کھانے والے بیمار پڑ گئے۔ کمپنی کے منیجر کو اس غلطی کا اتنا زیادہ احساس ہوا کہ اس نے اپنے آپ کو ہلاک کر لیا۔ یہی غلطی اس سے بہت زیادہ بڑے پیمانے پر موجودہ زمانہ کے مسلم قائدین نے کی ہے۔ انھوں نے اپنے پیروؤں کو غلط رہنمائی دی۔ انھوں نے بے شمار مسلمانوں کو ایسی سمتوں میں دوڑا دیا جس کا مسافر کسی منزل تک پہنچنے والا نہ تھا۔ مگر غلطی واضح ہونے کے بعد بھی ان میں سے کوئی نہ تھا جو "خودکشی" کر لے۔ جو قیادت کے میدان سے واپسی پر راضی ہو جائے۔

ہمارے قائدین کی خوش قسمتی یہ ہے کہ وہ اپنی جھوٹی اچھل کود کو اسلامی پروگرام کہہ سکتے ہیں۔ وہ اپنے بے فائدہ اقدام کو جہاد کا نام دے سکتے ہیں۔ ان کی غیر دانش مندانہ پالیسی سے لوگ برباد ہوں تو اس کو وہ قربانی کا شاندار عنوان دے سکتے ہیں۔ بے معنی ٹکراؤ کی سیاست اختیار کرنے سے لوگ مارے جائیں تو اس کے لئے انھیں شہادت کا خوش نما ٹائٹل مل جاتا ہے —— وہ لوگ جو اس قابل بھی نہیں کہ کسی ہوائی کمپنی میں خوراک کے منیجر بن سکیں وہ قوم کے پیچیدہ تر معاملات کے ذمہ دار بنے ہوئے ہیں۔

# دریافت

لندن سے ایک کتاب چھپی ہے جس کا نام ہے دریافت کرنے والے :

*The Discoverers:*
*A History of Man's Search to Know His World and Himself* by Daniel Boorstin, Randon House, p. 745

مصنف نے اس کتاب میں دریافتوں کی تاریخ کا مطالعہ کیا ہے۔ مختلف لوگ جنھوں نے کسی شعبۂ علم میں کوئی نئی چیز یا نیا نظریہ دریافت کیا وہ مصنف کی خصوصی توجہ کا مرکز بنے ہیں۔ مصنف دریافت کرنے والوں کی شخصیت سے اتنا متاثر ہے کہ وہ کہہ اٹھتا ہے کہ میرا ہیرو دریافت کرنے والا انسان ہے :

My hero is Man the Discoverer

یہ صرف مذکورہ مصنف کی بات نہیں بلکہ یہ عام انسانی فطرت کی بات ہے۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ "دریافت" ہر انسان کی محبوب ترین چیز ہے۔ جو آدمی کسی نئی چیز کا اکتشاف کرے وہ لوگوں کی نظر میں اعلیٰ ترین انسان کا درجہ حاصل کر لیتا ہے۔

حق کا داعی بھی ایک اعتبار سے دریافت کرنے والا (Discoverer) ہوتا ہے۔ وہ باطل کے مقابلہ میں حق کو دریافت کرتا ہے۔ جو چیز لوگوں کو معلوم نہیں ہے اس کو معلوم کر کے لوگوں کے سامنے رکھتا ہے۔ (علم الانسان مالم یعلم)

دریافت حقیقۃً لوگوں کی چھپی طلب کے جواب کا دوسرا نام ہے۔ لوگوں کے دل میں یہ خواہش چھپی ہوئی تھی کہ وہ مواصلات Communications کے لئے تیز رفتار ذریعہ پالیں۔ جب ایک شخص نے تیز رفتار ذریعہ سفر دریافت کیا تو گویا اس نے ہزاروں برس سے لوگوں کی چھپی ہوئی تمنا کو پورا کیا۔ اس بنا پر وہ لوگوں کا محبوب بن گیا۔

یہی معاملہ حق کا ہے۔ ہر دور میں ایسا ہوتا ہے کہ بہت سے خدا کے بندے اس تلاش میں ہوتے ہیں کہ حق کیا ہے اور ناحق کیا۔ صحیح کیا ہے اور غلط کیا۔ اب ایک شخص جو خود بھی اس تلاش سے دوچار تھا وہ حق کو اس کی کامل صورت میں دریافت کرتا ہے۔ اور اس کو لوگوں کے سامنے اس طرح پیش کرتا ہے کہ وہ لوگوں کے چھپے ہوئے سوال کا جواب بن جائے۔ جب ایسا شخص ظہور میں آتا ہے تو بالکل فطری طور پر وہ ان تمام لوگوں کا "ہیرو" قرار پاتا ہے جن کو اس نے تلاش کے دلدل سے نکالا تھا —— دریافت کرنے والا شخص لوگوں کی نظر میں ہیرو بن جاتا ہے اور اسی طرح حق کو دریافت کرنے والا بھی۔

# اختلاف کا نقصان

مسلمان ہر سال حج کے لئے ہزاروں کی تعداد میں سمندری سفر کرتے ہیں۔ مگر جہاز رانی کے کاروبار میں مسلمانوں کا کوئی حصہ نہیں۔ عرب ملکوں سے پٹرول بہت بڑی مقدار میں ہندستان آرہا ہے۔ مگر پٹرولیم صنعتوں میں مسلمانوں کا کوئی مقام نہیں۔ مسلمان بے شمار کتابیں چھاپتے ہیں مگر سارے ملک میں کوئی بھی پیپر مل مسلمانوں کی نہیں پائی جاتی۔

اس کی وجہ کیا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ مذکورہ تمام کام بڑے بڑے صنعتی کام ہیں اور بڑے بڑے صنعتی کام موجودہ زمانہ میں صرف جوائنٹ اسٹاک کمپنی اور کوآپریٹو سوسائٹی کے ذریعہ وجود میں آتے ہیں۔ اور مسلمان اپنی بے شعوری اور اپنے غیر اتحادی مزاج کی وجہ سے جوائنٹ اسٹاک کمپنی اور کوآپریٹو سوسائٹی چلانے کی طاقت نہیں رکھتے۔

مشہور ایسٹ انڈیا کمپنی جوائنٹ اسٹاک کمپنی تھی۔ یعنی بہت سے انگریزوں کے سرمایہ سے مل کر اس کی تشکیل ہوئی تھی۔ وہ دسمبر ۱۶۰۰ میں وجود میں آئی۔ ۱۶۰۱ میں اس نے سورت میں اپنی پہلی فیکٹری قائم کی۔ مغل حکمراں جو صرف "تلوار" کی طاقت کو جانتا تھا اور "صنعت" کی طاقت سے بے خبر تھا، اس نے فراخ دلی کے ساتھ ایسٹ انڈیا کمپنی کو ہندستان میں کام کرنے کی اجازت دے دی۔ چنانچہ ۲۵ سال کے عرصہ میں اس نے بہت سے ہندستانی شہروں میں اپنے صنعتی مراکز قائم کرلئے اور اتنی ترقی کی کہ بالآخر ملک پر قابض ہوگئی۔

مغربی کمپنیوں کو دیکھ کر ہندستان کے دوسرے فرقوں نے بھی اپنی جوائنٹ اسٹاک کمپنیاں قائم کیں اور کافی ترقی کی۔ مگر ہندستان کے مسلمان اس میدان میں پیچھے رہے۔ ایک اندازہ کے مطابق ہندستان کی آبادی کا تقریباً سولہ فی صد حصہ صنعتی سیکٹر سے وابستہ ہے۔ مگر اس میں مسلمانوں کا تناسب ایک فی صد سے بھی کم (۲ر۰) ہے۔ مسلمان کوئی بھی بڑا پروجیکٹ نہیں چلا سکے کیوں کہ بڑا پروجیکٹ چلانے کے لئے بہت سے لوگوں کو مل کر کام کرنا پڑتا ہے۔ اور مسلمان مل کر کام کرنے کی صلاحیت سے محروم ہیں۔

اقتصادیات کا تعلق کسی ایک شعبہ سے نہیں بلکہ زندگی کے تمام شعبوں سے ہے۔ مسلمان اقتصادیات میں پیچھے ہونے کی وجہ سے زندگی کے تمام شعبوں میں پیچھے ہوگئے ہیں۔ اور اس کی سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ وہ متحد ہو کر کام کرنا نہیں جانتے۔ اتحاد بظاہر ایک داخلی چیز ہے۔ مگر یہ داخلی چیز آدمی کو خارجی دنیا کی کامیابیاں دے دیتی ہیں۔

# نتیجہ نہ کہ ہدف

کبھی ایسا ہوتا ہے کہ ایک چیز بظاہر صحیح ہوتی ہے مگر سیاق کے بدلنے سے وہ غلط ہو جاتی ہے مثلاً ایک چیز جو کسی عمل کا نتیجہ ہو اس کو آپ اپنے عمل کا ہدف بنالیں تو یہ غلط بھی ہوگا اور اپنے انجام کے اعتبار سے لاحاصل بھی۔

قرآن مجید کی سورہ ۹۴ میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو مخاطب کرتے ہوئے ارشاد ہوا ہے کہ ہم نے تمہارا آوازہ بلند کیا (ورفعنالك ذكرك) اس سے مراد وہ غیر معمولی شہرت و عزت ہے جو پیغمبر اسلام کو دنیا میں حاصل ہوئی۔ آپ کا رفع ذکر ساری دنیا میں اتنا مسلم ہو چکا ہے کہ آج ایک غیر مسلم جب ساری تاریخ انسانی کے ایک سو بڑوں کی فہرست بناتا ہے تو اس میں وہ آپ کا نام سب سے پہلے درج کرتا ہے۔

مگر اپنا آوازہ بلند کرنا آپ کا ہدف نہیں تھا بلکہ آپ کے اصل مشن کا ایک نتیجہ تھا۔ اس سلسلے میں ایک حدیث یہاں نقل کی جاتی ہے :

قال رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلم اتانی جبریل فقال ان ربّی وربك یقول کیف رفعت ذکرك. قال اللہ اعلم، قال اذا ذکرتُ ذکرتَ معی۔ (تفسیر ابن کثیر)

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جبریل میرے پاس آئے اور کہا کہ میرا رب اور آپ کا رب پوچھتا ہے کہ میں نے کیسے تمہارا نام بلند کیا۔ آپ نے فرمایا کہ اللہ بہتر جانتا ہے۔ جبریل نے کہا کہ اللہ فرماتا ہے کہ اس طرح کہ جب میرا نام لیا جائے تو تمہارا نام بھی لیا جائے۔

اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ بھی معلوم نہ تھا کہ آپ کا نام کیسے بلند ہوا یا کیسے بلند ہوگا۔ یہ جو کچھ ہوا یہ سراسر آپ کی کوشش اور آپ کی خواہش کے بغیر ہوا۔

اس مثال سے ہدف اور نتیجہ کا فرق سمجھ میں آتا ہے۔ دعوت آپ کا ہدف تھا اور رفع ذکر اس کا نتیجہ اب اگر کوئی شخص ایسا کرے کہ وہ "رفع ذکر" کو ہدف (پیغمبر کا مشن) سمجھ لے اور اپنا نام بلند کرنے کی کوشش کرنے لگے تو یہ بالکل غلط ہوگا۔ یہ پیغمبر کی سنت کی خلاف ورزی ہوگی نہ کہ اس کی پیروی۔

یہی معاملہ دنیوی اقتدار کا ہے۔ اقتدار خدا کا ایک انعام ہے جو دعوتی عمل کے نتیجہ میں خدا کی طرف سے کسی گروہ کو دیا جاتا ہے۔ اگر کوئی گروہ ایسا کرے کہ دنیوی اقتدار کے حصول کو نبوت کا ہدف قرار دے کر ہنگامہ آرائی شروع کر دے تو یہ بھی سراسر غلط ہوگا۔ یہ اسی طرح نتیجہ کو ہدف کا مقام دینے کے ہم معنی ہوگا جس طرح وہ رفع ذکر کی مذکورہ بالا مثال میں نظر آتا ہے۔

# کردار کی طاقت

لوگ عام طور پر دو ہی قسم کے لوگوں کو طاقت ور سمجھتے ہیں۔ ایک وہ جن کے پاس مادی چیزوں کا ڈھیر ہو۔ دوسرے وہ جو داداگیری کرنا جانتے ہوں۔ مگر طاقت کا سب بڑا راز کردار ہے۔ مزید یہ کہ کردار ایک ایسی چیز ہے جس کا مالک ہر ایک آدمی بن سکتا ہے۔ اس کے لئے نہ مادی دیو ہونا ضروری ہے اور نہ جسمانی پہلوان ہونا۔

مولانا محمد قاسم قاسمی (پیدائش ۱۹۵۷) مدرسہ حسین بخش دہلی میں استاد ہیں اور اسی کے ساتھ ایک مسجد میں امام ہیں۔

موصوف نے دہلی میں گھڑی کی مرمت کی دکان کھولی۔ ان کو اپنی دکان پر بٹھانے کے لئے ایک کاریگر کی ضرورت تھی۔ اس اثنا میں یہ ہوا کہ ایک روز ان کی مسجد میں ایک شخص نے نماز پڑھی۔ عمر تقریباً ۴۰ سال تھی۔ تعارف کے بعد معلوم ہوا کہ ان کا نام محمد دین کشمیری ہے اور وہ گھڑی کا کام جانتے ہیں۔

"آپ دہلی میں کیسے آئے" مولانا محمد قاسم نے پوچھا۔

"کام کی تلاش میں" محمد دین کشمیری نے جواب دیا۔

"آپ گھڑی کی مرمت کا کام جانتے ہیں"

"الحمد للہ جانتا ہوں اور میں اپنے کام پر مطمئن ہوں"

"دہلی میں کوئی آدمی ہے جو آپ کی ضمانت لے سکے"

"میرا ضامن صرف اللہ ہے۔ اگر آپ کو اللہ کی ضمانت پر اطمینان ہو تو میں اس کو اپنی ضمانت میں پیش کر سکتا ہوں" محمد دین کشمیری کی گفتگو کے اس انداز نے مولانا محمد قاسم کو متاثر کیا اور انھوں نے ان کو اپنی دکان پر رکھ لیا۔ اب اس واقعہ کو کئی مہینے گذر چکے ہیں اور خدا کے فضل سے دونوں فریق مطمئن ہیں۔ مولانا محمد قاسم صاحب کی دکان بھی کامیاب ہے اور محمد دین کشمیری صاحب کو بھی روزگار مل گیا ہے۔

اس طرح کے واقعات بتاتے ہیں کہ کردار خود اپنے اندر طاقت رکھتا ہے۔ اگر آدمی باکردار ہو تو اس کا باکردار ہونا اس کی زبان میں یقین اور عزم کی کیفیت پیدا کر دیتا ہے اور جہاں یقین اور عزم آجائے وہاں کامیابی اسی طرح آتی ہے جس طرح سورج کے بعد روشنی اور پانی کے بعد سیرابی۔

# خدا کی دریافت

نکیتا خروشچیوف نے کہا تھا " ہمارا راکٹ چاند تک گیا مگر اس کو کہیں خدا نہیں ملا "، کمیونسٹ روس کے سابق صدر نے یہ بات نعوذ باللہ بطور مذاق کہی تھی۔ مگر موجودہ زمانہ کے تمام سیکولر محققین پر وہ پوری طرح صادق آتی ہے۔

موجودہ زمانہ میں بہت بڑے پیمانے پر فطرت کے علوم کا مطالعہ کیا گیا ہے۔ زمین سے لے کر آسمان تک کی مختلف چیزوں کی تحقیق میں بے شمار لوگوں نے اپنی عمریں صرف کر دیں۔ مگر ان لوگوں کی کتابیں پڑھئے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کائنات میں کہیں ان کی خدا سے ملاقات نہیں ہوئی۔ وہ زمین سے لے کر آسمان تک سفر کرتے رہے۔ مگر خدا کی کوئی جھلک انھیں دکھائی نہیں دی۔ انھوں نے خاموش لہروں کے ذریعہ سفر کرنے والی آوازوں کو پکڑ لیا۔ مگر ان کے کان خدا کی آواز سے آشنا نہیں ہوئے۔ ان کی خوردبینوں اور دوربینوں نے انھیں ایسی چیزیں دکھائیں جو اس سے پہلے انسان نے کبھی نہیں دیکھی تھیں مگر خدا کے فرشتوں سے ان کا کبھی مصافحہ نہیں ہوا۔ جو کائنات میں ہر طرف پھیلے ہوئے ہیں۔

عجیب بات ہے کہ یہی واقعہ موجودہ زمانہ کے مسلم مفکرین اور قائدین کے ساتھ بھی کسی قدر بدلی ہوئی شکل میں پیش آیا ہے۔ جس طرح سیکولر مفکرین کو کائنات کا صرف ظاہر ملا، اس کی اندرونی حقیقت انھیں نہیں ملی۔ اسی طرح مسلم مفکرین کے حصہ میں اسلام کا صرف ظاہری ڈھانچہ آیا۔ وہ اسلام کی اندرونی حقیقت سے آشنا نہ ہو سکے۔

آپ ان مفکرین کی تقریریں سنئے، ان کی سوانح عمریاں پڑھئے، ان کی کتابوں کا مطالعہ کیجئے۔ آپ کو ان میں ہر چیز ملے گی مگر وہی چیز نہیں ملے گی جو اسلام کی اصل روح ہے —— ان کے یہاں انسانوں سے ملاقات کا ذکر ہوگا مگر خدا کی کبریائی کا احساس اور خدا سے ملاقات کا کہیں ذکر نہ ہوگا۔ وہ انسانی آرٹ کی بلندی اور تاثیر سے مسحور نظر آئیں گے۔ مگر خدائی آرٹ کی بلندی اور تاثیر سے ان کے اندر کوئی تموج پیدا ہوتا ہوا دکھائی نہیں دے گا۔ دنیا کے واقعات کے چرچے سے ان کی زبان وقلم گونج رہی ہوں گی مگر آخرت کے چرچے کا نشان کہیں دکھائی نہیں دے گا۔ وہ قومی مسائل اور ملّی مفاخر پر ولولہ انگیز تقریر کرتے ہوئے نظر آئیں گے مگر خدا کے جلال وجمال پر ولولہ انگیز تقریر کبھی ان کے یہاں سنائی نہ دے گی وہ اپنی حیران کن دریافتوں کا انکشاف کریں گے مگر کہیں اس کا نشان نہیں ملے گا کہ ان پر خدا کا انکشاف ہوا اور خدا کی دریافت نے ان کے اندر ہلچل پیدا کر دی۔

# دین یا قوم پرستی

دین الگ چیز ہے اور قوم پرستی الگ چیز۔ ایک قول یا عمل جو قوم پرستی کے جذبہ کے تحت کیا جائے وہ بہر حال قوم پرستی ہی رہے گا، اس سے کبھی دینی نتائج برآمد نہیں ہو سکتے، خواہ بظاہر اس کے لئے دین اور اسلام کے الفاظ کیوں نہ استعمال کئے گئے ہوں۔

علامہ اقبال نے کہا تھا:

پرے ہے چرخ نیلی فام سے منزل مسلماں کی ستارے جس کی گرد راہ ہوں وہ کارواں تو ہے

یہی بات ہندستان کے پہلے خلاباز راکیش شرما نے اس وقت کہی جب کہ وہ تین سو کیلومیٹر کی بلندی پر خلا میں اڑ رہے تھے۔ ۵ اپریل ۱۹۸۴ کو ہندستانی خلاباز اور زمین پر بیٹھے ہوئے حکومت ہند کے ذمہ داروں کے درمیان ایک بات چیت ہوئی۔ اس بات چیت کا ایک حصہ، اخباری رپورٹ (ٹائمس آف انڈیا ۶ اپریل ۱۹۸۴) کے مطابق یہ تھا:

> Rakesh Sharma told Air Chief Marshal Dilbagh Singh "For the Indian Air Force, the sky is no longer the limit." The Air Cheif Marshal told Sharma that the Indian Air Force was "very proud" of his achievement.

راکیش شرما نے ایر چیف مارشل دلباغ سنگھ سے کہا کہ ہندستانی ہوائیہ کے لئے آسمان اب حد نہیں ہے۔ اس کے جواب میں ایر چیف مارشل نے شرما سے کہا کہ ہندستانی ہوائیہ کو اس کامیابی پر بہت زیادہ فخر ہے۔

مندرجہ بالا دونوں جملوں میں کس قدر مشابہت ہے۔ حالاں کہ ان میں سے ایک جملہ "مومن" کی زبان سے نکلا ہے اور دوسرا جملہ "کافر" کی زبان سے۔ اب چوں کہ مومن کا کلام اور کافر کا کلام دونوں ایک نہیں ہو سکتا، اس لئے ضروری ہے کہ اس یکسانیت کی کوئی دوسری وجہ تلاش کی جائے۔

اس حیثیت سے جب دونوں کی باتوں پر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ دونوں کے کلام میں جو مشابہت ہے اس کا سبب قومی جذبہ کی یکسانیت ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ نہ پہلے شعر کا تعلق ایمان سے ہے اور نہ دوسرے قول کا تعلق کفر سے۔ یہ سراسر قومی جذبہ سے نکلے ہوئے کلام ہیں۔ اقبال چوں کہ مسلم روایات میں پیدا ہوئے اس لئے انھوں نے اپنے قومی جذبہ کا اظہار اسلامی الفاظ میں کیا۔ راکیش شرما کی پرورش وطنیت کے ماحول میں ہوئی اس لئے انھوں نے اپنے قومی جذبہ کے لئے "ہندستان" کا لفظ استعمال کیا۔ دونوں میں صرف ظاہر کا فرق ہے۔ حقیقت کے اعتبار سے دونوں میں کوئی فرق نہیں۔

# اقامت دین

سورہ انعام میں حضرت ابراہیم ، اسحاق ، یعقوب ، نوح ، داؤ ، سلیمان ، ایوب ، یوسف ، موسٰی ، ہارون ، زکریا ، عیسٰی ، یحییٰ ، الیاس ، اسماعیل ، الیسع ، یونس ، لوط علیہم السلام کا ذکر ہے ۔فرمایا گیا ہے کہ ان تمام پیغمبروں کو ہم نے عالم پر فضیلت دی اور ان کو ہدایت بخشی ۔ اس کے بعد ارشاد ہوا ہے : اولئك الذین ھدی اللہ فبھداھم اقتدہ (الانعام ۹۰) دوسری جگہ بتایا گیا ہے کہ ایک ہی میثاق نبوت ہے جو حضرت محمد ، نوح ، ابراہیم ، موسٰی ، عیسٰی اور تمام پیغمبروں سے لیا گیا ۔ یہ میثاق اس بات کا تھا کہ لوگوں کے سامنے حقیقت آخرت کو پوری طرح کھول دیا جائے تاکہ کوئی شخص بھی آنے والے نازک مرحلۂ حیات سے بے خبر نہ رہے ۔ پھر جو کوئی تصدیق کرے وہ اپنی تصدیق کا ابدی انعام پائے اور جو منکر بنا رہے وہ اپنے انکار کی ابدی سزا بھگتے ۔ احزاب ۸ ۔ ۷)

اس سے معلوم ہوا کہ ایک ہی مشترک پیغمبرانہ مشن ہے جس کے لئے ہر نبی کو کام کرنا ہے ۔ اب اگر گہرائی کے ساتھ دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ ہر نبی کے یہاں کچھ چیزیں مشترک ہیں اور کچھ چیزیں غیر مشترک ۔ مثلاً حضرت ابراہیم کا اپنے بیٹے کو ذبح کرنا ، حضرت نوح کا کشتی بنانا ۔ حضرت موسٰی کا ید بیضا کا معجزہ دکھانا ۔ حضرت سلیمان کا ہوا میں اڑنا ۔ حضرت یوسف کا مسائل قحط کو حل کرنا ۔ حضرت یحییٰ کا قتل ہو جانا ۔ حضرت مسیح کا مردہ کو زندہ کرنا ۔ ان میں سے ہر چیز ہر نبی کے یہاں الگ الگ ہے ۔ کوئی نبی اس میں ایک دوسرے کے ساتھ مشترک نہیں ہے ۔ انھیں غیر مشترک چیزوں میں حکومت کا قیام بھی ہے ۔ کیوں کہ وہ بعض پیغمبروں کے یہاں پایا جاتا ہے مگر اکثر کے یہاں نہیں پایا جاتا ۔

اب اگر فبھداھم اقتدہ کا مطلب یہ لیا جائے کہ ایک پیغمبر دوسرے پیغمبروں کی تمام چیزوں کا اتباع کرے تو یہ نہ تو ممکن ہے اور نہ کسی پیغمبر نے کیا ۔ حتیٰ کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم جو نبی کامل ہیں ۔ انھوں نے بھی نہیں کیا ۔ مثلاً رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے بیٹے کو ذبح نہیں کیا ۔ آپ نے جنوں کو مسخر کر کے ان سے کام نہیں لیا ۔ آپ نے ید بیضا کا معجزہ نہیں دکھایا ۔ آپ نے مردوں کو زندہ نہیں کیا ۔ وغیرہ اسی طرح دوسرے نبیوں میں بیشتر وہ ہیں جنھوں نے جہاد بمعنی جنگ نہیں کیا ۔ اور حکومت قائم نہیں کی ۔ اس سے واضح طور پر ثابت ہوتا ہے کہ ان آیات میں اتباع سے مراد مشترک امور میں اتباع ہے نہ کہ غیر مشترک امور میں اتباع ۔

ہدایت اور میثاق کا تعلق جب تمام نبیوں کے ساتھ یکساں ہے تو لامحالہ ہدایت اور میثاق کا ایسا

مفہوم لینا پڑے گا جو تمام نبیوں کے درمیان مشترک ہو، جو تمام پیغمبروں پر یکساں طور پر صادق آتا ہو نہ کہ کسی ایک پیغمبر پر۔ اس اصول کی روشنی میں جب نبوت اور کار نبوت کا مشترک پہلو تلاش کیا جائے تو وہ ایک ہی نکلتا ہے ـــــ اعلان آخرت، ایک ایک فرد پر یہ کوشش کرنا کہ وہ دنیا میں ربانی بن کر رہے۔ ورنہ آخرت میں اس کو ابدی عذاب کا سامنا کرنا پڑے گا۔ یہی ایک بات ہے جو تمام نبیوں کے درمیان مشترک ہے۔ اب اگر آدمی اس ایک بات کو اپنی زندگی میں بخوبی طور پر پکڑے اور دوسروں کو اس کی طرف بلائے تو یہ اقامت دین ہے اور اگر وہ اس ایک بات کے سوا کسی اور بات کو اشو بنا کر اس پر تحریک چلانے لگے تو یہ تفرق فی الدین (الشوریٰ ۱۳)

اس "مشترک دین" کے سوا جو چیزیں پیغمبروں کی زندگی میں ایک دوسرے سے مختلف ملتی ہیں وہ اضافی حیثیت رکھتی ہیں نہ کہ حقیقی۔ یعنی وہ دوسرے تقاضوں کے تحت کسی پیغمبر کی زندگی میں شامل ہوتی ہیں نہ کہ اس کے اصلی مشن کے تحت۔

حکومت والے پہلو کے بارہ میں اگر یہ کہا جائے کہ تمام نبیوں کا مقصد حکومت الٰہیہ کا قائم کرنا تھا۔ البتہ کچھ انبیا رکوشش کے درجہ میں رہ گئے اور کچھ آخری کامیابی کے درجہ تک پہنچے۔ تو یہ بات واقعہ کے مطابق نہ ہوگی۔

مثال کے طور پر حضرت موسیٰ کو لیجئے۔ اس انقلابی نظریہ کے دعویدار یہ کہتے ہیں کہ حضرت موسیٰ کا مشن مصر میں سیاسی انقلاب برپا کرنا تھا۔ وہ چاہتے تھے کہ حکومت وقت کا تختہ الٹ دیں اور ملک کے حکمراں طبقہ کو سرزمین مصر کی فرماں روائی سے بے دخل کر کے ملک کے اقتدار پر قبضہ کریں اور پھر وہاں کے نظام کو بدل کر نئی بنیادوں پر سیاسی و معاشی و تمدنی انقلاب برپا کریں۔ مگر یہ بات سراسر غلط قرار پاتی ہے۔ کیوں کہ اگر حضرت موسیٰ کا مقصد یہی تھا تو فرعون اور اس کے لشکر کی غرقابی کے بعد مصر میں آپ کے لئے میدان صاف ہو چکا تھا اور وہاں حضرت موسیٰ اپنی "قیادت و فرماں روائی کی غیر معمولی قابلیت"، کو کام میں لا کر مطلوبہ سیاسی نظام قائم کر سکتے تھے۔ مگر اس کے برعکس یہ ہوا کہ حضرت موسیٰ مردہ فرعون کے ملک کو چھوڑ کر صحرائے سینا میں چلے گئے۔ حضرت ابراہیم کا عراق چھوڑ کر جانا اگر اس لئے تھا کہ وہاں آپ کے لئے مواقع حکومت نہیں تھے تو حضرت موسیٰ کیوں مصر کو چھوڑ کر چلے گئے جہاں آپ کے لئے مکمل طور پر مواقع حکومت پیدا ہو چکے تھے۔

حقیقت یہ ہے کہ نبوت کے مشن کی یہ تعبیر سراسر بے بنیاد ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ قرآن سے کسی طرح ثابت نہیں ہوتی۔

# الرسالہ (انگریزی)

الرسالہ (اردو) ۱۹۷۶ میں نکلنا شروع ہوا تھا۔ اس کا انگریزی اڈیشن فروری ۱۹۸۴ سے نکل رہا ہے اور ہر ماہ پابندی کے ساتھ خریداروں کے پاس پہنچ رہا ہے۔ الرسالہ کے ایک خریدار مسٹر جیت سنگھ لامبہ کے خط کا عکس مقابل کے صفحہ پر شائع کیا جا رہا ہے، یہ ان بہت سے خطوں میں سے ایک ہے جو برابر ہم کو مختلف حلقوں کی طرف سے موصول ہو رہے ہیں۔

مسلم دنیا میں بہت سے انگریزی رسالے اور اخبارات شائع ہو رہے ہیں۔ بظاہر ان کے نام مختلف ہیں۔ تاہم اگر مضامین کے اعتبار سے ان کا کوئی ایک مشترک نام رکھنا ہو تو وہ پروٹسٹ (احتجاج) ہوگا۔ ان جرائد کو دیکھنے سے ایسا معلوم ہوتا ہے گویا ان کے پاس اپنے مفروضہ دشمنوں کے خلاف شکایت اور احتجاج کے سوا کوئی اور لکھنے کی چیز نہیں۔ انھوں نے نہ خدا کو پایا جس کی وہ کبریائی بیان کریں۔ ان کو نہ جہنم کی لپٹیں محسوس ہوئیں جس کی وہ دنیا کو خبر دیں۔ ان کو نہ جنت کے کسی جھونکے کا تجربہ ہوا جس کو وہ خدا کے بندوں تک پہنچائیں۔ ان کو بس ایک ہی چیز معلوم ہے۔ اور وہ مسلمانوں کے قومی مسائل ہیں اور وہ انھیں کو دہراتے رہتے ہیں۔

مسلمانوں کے جرائد ساری دنیا میں ایک قسم کا احتجاج نامہ بن کر رہ گئے ہیں۔ نتیجہ یہ ہے کہ ایک عام انسان کو اس میں پڑھنے کی کوئی چیز ملتی ہی نہیں۔ عام انسان جو اپنی فطرت کے زور پر سچائی کی تلاش میں ہے اس کو مسلمانوں کی قومی چیخ پکار سے کیا تعلق۔ نتیجہ یہ ہے کہ بظاہر اگرچہ مسلمانوں کے بہت سے انگریزی جرائد ساری دنیا میں نکل رہے ہیں مگر دین حق کے تعارف کے اعتبار سے ان کی کوئی افادیت نہیں۔

الرسالہ (انگریزی) مسلم دنیا میں غالباً پہلا رسالہ ہے جو لوگوں کے سامنے اسلام کا مثبت تعارف پیش کرتا ہے جو احتجاج اور شکایت سے بلند ہو کر انسان کو برتر سچائیوں کی طرف بلاتا ہے۔ جو انسان کی ابدی فطرت کا ترجمان ہے نہ کہ کسی قوم کے وقتی مسائل کا ترجمان۔

ایسے ایک پرچہ کا وجود میں آنا آپ پر زبردست ذمہ داری ڈالتا ہے۔ وہ یہ کہ آپ اس کے ساتھ تعاون کریں۔ آپ اس کی ایجنسی لیں۔ آپ لوگوں کو اس کا خریدار بنائیں۔ اس کو زیادہ سے زیادہ لوگوں تک پہنچانے کے لئے آپ اپنی ساری طاقت لگا دیں۔

منیجر الرسالہ (انگریزی)

# S. S. LAMBA
"LAMBA NIWAS"
K-123, Kirti Nagar
NEW DELHI-110 015

22.5.84.

Respected Maulana Saheb,

I am enclosing herewith a Cheque No. B-945694 of today's date for Rs. 36/- on account of yearly subscription of Al-Risala Monthly.

I am regularly receiving the copies of Al-Risala and have greatly benefited from your articles. Your remarkable contributions which have been undoubtedly added to my existing knowledge about Islam and the Holy Prophet, are really praiseworthy.

I congratulate you for your positive steps and contributions in bringing out Al-Risala in English which, I am sure, will be read by the people all over the world.

With respectful regards,

Yours sincerely,

(S. S. Lamba)

Maulana Waheed-ud-din Khan Saheb,
C-29, Nizamuddin West,
New Delhi-110013.

Encl: As above.

# ایک سفر

۲۹ فروری ۱۹۸۴ کی صبح کو میں دہلی کی مسجد کی اذان پر فجر کی نماز کے لئے اٹھا تھا۔ اگلے دن یکم مارچ کی صبح کو میں مدینہ منورہ کے موذن کی اذان پر فجر کی نماز کے لئے اٹھا اور مسجد نبوی کے امام کے پیچھے "بین اقوامی جماعت" میں شریک ہو کر فجر کی نماز ادا کی۔

ہزاروں کیلومیٹر کا فاصلہ "راتوں رات" طے ہونے کا واقعہ بظاہر اتنا ہی عجیب ہے جتنا چودہ سو سال پہلے سبحان الذی اسری بعبدہ لیلاً من المسجد الحرام الی المسجد الاقصیٰ کا واقعہ لوگوں کو عجیب معلوم ہوا تھا۔ مگر آج کا انسان چوں کہ تیز رفتار کاروں اور ہوائی جہازوں کے زمانہ میں ہے اس لئے ایسی خبر سن کر آدمی کے اوپر حیرانگی طاری نہیں ہوتی۔ مگر حقیقت یہ ہے کہ چودہ سو سال پہلے "اسرار" کا واقعہ بھی اتنا ہی غیر عجیب تھا جتنا موجودہ زمانہ کا واقعہ۔ آج کا "اسرار" جس نظام اسباب کے تحت ہوتا ہے وہ چونکہ انسان کے سامنے کھلا ہوا ہے اس لئے اس پر انسان کو حیرانی نہیں ہوتی۔ مگر چودہ سو سال پہلے کا "اسرار" جس نظام اسباب کے تحت ہوا تھا وہ انسان کی نظروں سے اوجھل تھا اس لئے انسان اس کو سمجھ نہ سکا۔ تاہم قیامت میں اس دوسرے نظام (خدائی نظام) سے پردہ ہٹ جائے گا۔ اس وقت انسان جان لے گا کہ اسرار خداوندی بھی اسی طرح عین ممکن تھا جس طرح آج اسرار مشینی بالکل ممکن نظر آتا ہے۔

"بیل گاڑی" کے دور میں انسان کے لئے "ہوائی جہاز" ایک ناقابل یقین چیز تھی۔ کیوں کہ اس وقت ہوائی جہاز مستقبل کے پردہ میں چھپا ہوا تھا۔ اسی طرح موجودہ زندگی میں ابھی آخرت کا دور انسان کی نظروں سے چھپا ہوا ہے۔ پردہ ہٹنے کے بعد عالم غیب کی باتیں بھی آدمی کے لئے اسی طرح قابل فہم بن جائیں گی جس طرح عالم شہود کی باتیں آج قابل فہم بنی ہوئی ہیں۔

مدینہ کی موجودہ مسجد نبوی غیر معمولی پر وسیع اور عظیم ہے۔ میں اس کے سامنے کھڑا ہوا تو اس کی عظمت میرے لئے خدائی عظمت کی علامت بن گئی۔ میرا دل بھر آیا اور بے اختیار زبان سے نکلا کہ خدایا، تو ہم پر رحم فرما اور ہم کو بخش دے۔ اگر تو رحم نہ کرے اور مغفرت نہ فرمائے تو یقیناً ہم گھاٹا اٹھانے والوں میں ہو کر رہ جائیں گے۔ (وان لم ترحمنا وتغفرلنا لنکونن من الخاسرین)

میرا یہ سفر بڑے عجیب حالات میں ہوا۔ سفر سے صرف چند دن پہلے معلوم ہوا کہ میرے پاسپورٹ کی مدت ۶ مارچ کو ختم ہو رہی ہے۔ مزید یہ کہ پاسپورٹ پر ایف لکھا ہوا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ "فائنل" ہے۔ یعنی اب اس کی تجدید نہیں ہوگی۔ بلکہ حسب قاعدہ دوسرا پاسپورٹ از سر نو بنوانا ہوگا۔

